# اعصابی عضلاتی (تر سرد)

اعصابی عضلاتی تمام ادویات فعلی طور پر دماغ و اعصاب میں مشینی تحریک پیدا کر کے جگر و غدد میں تحلیل قلب و عضلات میں **تقویت** پیدا کرتی ہیں۔ کیفیات کے لحاظ سے
تر سرد ہیں۔ خلط بلغم پیدا کر کے خارج کرتی ہیں۔ ذائقہ پھیکا یا کسیلا۔

## اعصابی عضلاتی محرکات

اجوائن خراسانی۔ اروی۔ الائچی کلاں۔ انار میٹھا۔ بیش۔ آش جو۔ بالنگو۔ گوند کیکر۔ بہدانہ۔ پیٹھا۔ تالمکھانہ۔ تخم خرلوزہ۔ تخم نیازبو۔ تخم خرفہ۔ تخم خبازی
تخم کاسنی، تخم کدو۔ شہتوت سیاہ۔ توری سفید۔ جو۔ جوکھار۔ چاول۔ چقندر۔ کچی لسی۔ روغن گل۔ ساگودانہ۔ سجی۔ سہاگہ۔ سہاگن۔ سنگھاڑا۔ بولی
سہدلوپی، شورہ قلمی۔ صندل سفید۔ کافور۔ کاہو۔ کدو۔ کھیرا۔ گوندنی۔ فرنجمشک۔ موسلی سفید و سیاہ۔ نقرہ۔ چینی۔ بہمن سرخ و سفید۔ چچوترہ۔ گل گڑھل
گنا۔ چاول۔ گوشت بھیڑ۔ گوشت خرگوش۔ گوشت ہرن۔ لسوڑیاں مصری۔ مونگ۔ ماش۔ نیلوفر۔

**ملینات** گاؤزبان۔ گنا۔ دودھ۔ کتیرا۔ گل سرخ
مکھن۔ بہیدانہ

**مسہلات** کالا دانہ۔ روغن صندل

**غذائیں** انڈے کی سفیدی، ساگودانہ، چاول۔ دودھ۔ دلیا۔ مغزیات
کاشیرہ۔ کھیرا۔ ککڑی۔ شلغم۔ چقندر۔ اروی، بھنڈی
توری۔ سری گوشت

**پھل** تربوز۔ انار شیریں۔ خربوزہ۔ سردا۔

# عضلاتی اعصابی (خشک سرد)

عضلاتی اعصابی تمام ادویات فعلی طور پر قلب و عضلات میں کیمیائی تحریک پیدا کر کے جگر و غدد میں تسکین اور دماغ و اعصاب میں تحلیل پیدا کرتی ہیں
کیفیات کے لحاظ سے سرد خشک ہیں ۔ خلط سودا پیدا کر کے جسم میں جمع کرتی ہیں ۔ ذائقہ میں ترش ہوتی ہیں ۔

## عضلاتی اعصابی محرکات

ابرک سیاہ و سفید ۔ آتشک ۔ اذخر ۔ ارہر ۔ آڑو ۔ اسپند (حرمل) افیون ۔ اقاقیا ۔ انار ترش ۔ انجبار ۔ باجرہ ۔ بانس ۔ برف ۔ برہم ڈنڈی ۔ بسد ۔ بھنگ ۔ تربد ۔ تل اور اس کا تیل ۔ زہر مہرہ ۔ ستاور ۔ سنگ بصری ۔ سرمہ سیاہ ۔ کدو تلخ ۔ پھل مکھانہ ۔ نارجیل دریائی ۔ بہی ۔ چھاچھ ۔ سمندر سوکھ ۔ فالسہ ۔ کشتہ قلعی ۔ کف دریا ۔ آلو ۔ آلوچہ ۔ آم خام ۔ لوہا ۔ الماس ۔ باقلہ ۔ ببول کا درخت ۔ برگد ۔ بلوط ۔ بنفشہ ۔ بوپھلی ۔ بیر ۔ بیل گری ۔ پوست خشخاش ۔ پیپل ۔ پھٹکڑی بیج ۔ تخم موبیز ۔ ترنج ۔ تمباکو ۔ توتیا ۔ جامن ۔ جست ۔ چائے ۔ چونا ۔ چنا ۔ چوہا کنی ۔ چھڑیلہ ۔ خبث الحدید ۔ خس ۔ دم الاخوین ۔ دھتورہ ۔ رتن جوت ۔ سفیدہ کاشغری ۔ زرشک ۔ زفت ۔ سپاری ۔ سرو ۔ سرو والی سلاجیت ۔ سم الفار ۔ سماق ۔ سنگترہ ۔ کوپنج ۔ کچور ۔ سنگجراحت ۔ سنگھاڑا ۔ سیب ۔ شکر قندی ۔ طباشیر ۔ عناب ۔ کوڑی ۔ کاکڑا سنگی ۔ کاکنج ۔ کاغذ ۔ کاپھل ۔ کتھہ سفید و گلابی ۔ کٹھا چھال ۔ کچنال ۔ کرنجوہ ۔ کلر دندا ۔ گوگل ۔ کلونجی ۔ کمیلہ ۔ کنول گٹہ ۔ گل ارمنی ۔ گل مختوم ۔ گل قتانی ۔ گل انار ۔ گوبھی ۔ گوارہ ۔ گیسر ۔ لوبیا ۔ گڑمار ۔ فرفیون ۔ لودھ پٹھانی ۔ لوہا ۔ لیموں ۔ لوکاٹ ۔ مونگ پھلی ۔ مازو ۔ مائیں ۔ مچھلی ۔ مکئی ۔ مہندی ۔ موٹھ ۔ نیلم ۔ موچرس ۔ مولسری ۔ نارنج ۔ ہرن کھری ۔ بہیر کیس ۔ یاقوت ۔ صدف ۔ لاکھ ۔ ہڑتال گئودنتی ۔ گوشت بھینس ۔ گوشت بطخ ۔ مٹر ۔ ملتانی مٹی ۔ وسمہ ۔ بہیڑا ۔

**ملینات**

السی ۔ مل ۔ آلو بخارا ۔ آملہ ۔ ہلیلہ ۔

**مسہلات**

ہرڑ جلابہ

**غذائیں**

مربہ آملہ ۔ ہرڑ ۔ مونگ پھلی ۔ ناریل ۔ دہی ۔ دہی کی لسی ۔ میوہ آلو ۔ گوبھی ۔ مٹر ۔ بینگن ۔ تازہ چنے ۔ مچھلی ۔ بڑا گوشت ۔ مکئی ۔ باجرہ ۔ جوار ۔ اچار ۔

**پھل**

کشمش ۔ اچار ۔ جامن ۔ فالسہ ۔ سیب ۔ مالٹا ۔ آڑو ۔ ترش سیب ۔ انار ۔ املی ۔ آلو بخارہ ۔

# عضلاتی غدی (خشک گرم)

عضلاتی غدی تمام ادویات فعلی طور پر قلب و عضلات میں مشینی تحریک پیدا کرتی ہیں۔ جگر و غدد میں حرارت عزیزی بھیج کر تقویت دیتی ہیں اور دماغ و اعصاب میں تحلیل کر کے ان کی سوزش کو رفع کرتی ہیں۔ کیفیات کے لحاظ سے خشک گرم ہیں۔ مادی طور پر خلط سودا پیدا کر کے خارج بھی کرتی ہیں۔ ذائقہ میں کڑوی ہوتی ہیں۔

## عضلاتی غدی محرکات

ابہل۔ اسطخودوس۔ افسنتین۔ مرغی کا انڈا۔ اننت مول۔ ایلچی۔ کڑوا بادام۔ بارہ سنگا۔ بال چھڑ۔ عشبہ۔ عود صلیب۔ کشمیری پٹھا۔ شاہترہ۔ گلو۔ تانبہ۔ مشک۔ بینگن۔
چاکسو۔ خراطین۔ سندھور۔ مردار سنگ۔ اذراقی۔ اگر۔ بیر بہوٹی۔ پرسیاؤشاں۔ پیاز۔ پھوکر مول۔ جاوتری۔ جائفل۔ جدوار خطائی۔ دار چینی۔ درمنہ ترکی۔ زراوند طویل۔ زراوند مدحرج۔
زوفا۔ سریش۔ سمندر پھل۔ گوشت کبوتر۔ سنگدانہ مرغ۔ کبوتر کرملہ۔ مالکنگنی۔ مروارید۔ ککی۔ ریٹھ پھل۔ نک چھکنی۔ نیم۔ مردار سنگ۔ جند بدستر۔ ہینگ۔ رسونت۔
زنگار تانبہ۔ شنگرف۔ مرچ سرخ۔ گھونگچی۔ مرمکی۔ لکاتن۔ سرنجان تلخ۔ لہسن۔

**ملینات** انجدان۔ انجیر۔ ایرسا۔ بسفائج۔ گھیکوار۔ کشمش

**مسہلات** اندرائن۔ ایلوا

**غذائیں** مسور، چنے کی دال۔ اور روٹی۔ انڈے۔ پالک۔ کریلے۔ ٹماٹر۔ کچنار۔ سرسوں کا ساگ۔ پیاز۔ لہسن۔ ہرن کا گوشت۔ کبوتر۔ چھوٹے پرندوں کا گوشت۔ پکوڑے۔ آم کا اچار۔

**پھل** اخروٹ۔ پستہ۔ انگور۔ انجیر۔ مربہ تمر، حنظل

# غدی عضلاتی (گرم خشک)

غدی عضلاتی تمام ادویات فعلی طور پر جگر و غدد میں کیمیائی تحریک پیدا کر کے قلب و عضلات میں تحلیل اور دماغ و اعصاب میں تسکین پیدا کرتی ہیں۔ کیفیات کے لحاظ سے گرم خشک ہیں۔ غذا صفرا پیدا کر کے جسم میں جمع کرتی ہیں۔ ذائقہ میں چرپری ہوتی ہیں۔

## غدی عضلاتی محرکات

اجمود، اجوائن دیسی، اخروٹ، اگر، بابونہ، بٹیر، بچھو، بدھارا، برنجاسف، سونا مکھی، سنبھل، چوب چینی، حب یوسف، خولنجان، زعفران، سونا، اسارون، پلاس، پاپڑہ، بجر، خوبانی، دار بلدی، درونج عقربی، رائی، زرنباد، عود بلسان، صنوبر، عاقرقرحا، سانپ اور اس کا زہر، سارس، سرسوں، سکبینج، سرخ مرچ کے بیج، کرفس، کباسہ پیپنی، قرنفل، قسط، کوڑ، کالی زیری، کباب چینی، کنٹائی خورد، انیسون، روغن تارپین، گوشت لگلگ، گوشت ٹڈی، گوشت تیتر، گوشت چڑیا، گوشت مور، گوشت بٹیر، مصطگی رومی، مینتھی، مینڈک، نرگس۔

**ملینات**

گندھک، رائی، سرخ مرچ۔

**مسہلات**

انزروت، جمال گوٹہ، روغن جمال گوٹہ

**غذائیں**: انڈے، کھجوریں، چلغوزے، چائے، میتھی کا ساگ،

ادرک، سبز مرچ، بکری کا گوشت، مرغ، بطخ اور تیتر کا گوشت

**پھل**

آم، خوبانی، شہتوت۔

# غدی اعصابی (گرم تر)

غدی اعصابی تمام ادویات فعلی طور پر جگر و غدد میں مشینی تحریک پیدا کرتی ہیں۔ قلب و عضلات میں تحلیل کر کے ان کی سوزش کو رفع کرتی ہیں۔ کیفیات کے لحاظ سے گرم تر ہیں۔ مادی طور پر خلط صفرا پیدا کر کے خارج بھی کرتی ہیں۔ ذائقہ میں نمکین ہوتی ہیں۔

## غدی اعصابی محرکات

ادرک۔ ارنڈ۔ اڑوسہ۔ آسگندھ۔ اکاس بیل۔ ال بید۔ اندرجو۔ انیسوں۔ اونٹ کٹارہ۔ بادآورد۔ بادیان خطائی۔ باؤبڑنگ۔ بداری قند۔ بسکھپرا۔ سرخیاں تبریں۔ مروڑ پھلی۔ شلغم۔ رسکپور۔ رودنتی۔ زرنیخ۔ انبہ ہلدی۔ اشنان۔ افتیمون۔ اکلیل الملک (ناخونہ) انگور شیریں۔ بادیاں اور اس کی جڑ بالسہ۔ باؤبڑنگ۔ بندق (ریٹھا) بہروزہ۔ بیدانجیر۔ پان۔ پتھر پھوڑی۔ پستہ۔ مغز ہندوانہ۔ پودینہ۔ فلفل دراز۔ بیخ فلفل دراز۔ تلسی۔ پٹھکنڈا۔ جیر بوٹی۔ چلغوزہ۔ شیطرج ہندی۔ حاشا۔ کھجور۔ گوکھرو۔ کلتھی۔ روغن زیتون۔ زیرہ سیاہ۔ سُداب۔ سنامکی۔ شکرتیغال۔ سمبھالو۔ سونٹھ۔ سویا۔ فندق۔ تخم کشوث۔ گگردھ۔ گل عباسی۔ گندنا (پیازی) گھی۔ لفاح (بیلاڈونا) مرزنج سیاہ۔ نوشادر۔ کیلہ۔ گندم۔ ممیرا۔ نمک۔ ہلدی۔

**ملینات** امرود۔ آم میٹھا۔ انگور۔ انناس۔ بادام میٹھا۔ بانفو۔ ریوند چینی

**مسہلات** ریوند عصارہ۔ روغن بیدانجیر۔

**غذائیں** بادام کا حلوہ۔ تازہ انگور شیریں۔ خربوزہ۔ بکری کا دودھ۔ اونٹنی کا دودھ۔ ٹینڈے۔ حلوہ کدو۔ مرغابی کا گوشت۔ مونگ کی دال۔ شہد۔

انگور تازہ شیریں۔ امرود۔ خربوزہ۔ میٹھا۔

# اعصابی غدی (ترگرم)

اعصابی غدی تمام ادویات فعلی طور پر دماغ و اعصاب میں کیمیاوی تحریک پیدا کر کے جگر و غدد میں تحلیل اور قلب و عضلات میں تسکین پیدا کرتی ہیں۔
کیفیات کے لحاظ سے ترگرم ہیں۔ خلط بلغم پیدا کر کے جسم میں جمع کرتی ہیں۔ ذائقہ میں میٹھی ہوتی ہیں

## اعصابی غدی مفردات

تعلب۔ تقوبر۔ تودری سرخ۔ توت۔ تخم خربزہ۔ بھنڈی۔ اشک۔ اسگند۔ ابریشم۔ آک۔ بارتنگ۔ الائچی خورد۔ اسپنج۔ ارنی۔ اراروٹ۔ ...نگن
شیشم۔ شکر۔ شکاعی۔ شریفہ۔ زیرہ سفید۔ زمرد۔ ریوند خطائی۔ ریوند چینی۔ ریٹھا۔ رب السوس۔ دھنیا۔ خطمی۔ چولائی۔ چنبیلی۔ چربی مصری۔ جاو
لوبان۔ گل سندی۔ گل سیوتی۔ گل چاندنی۔ گل کیسو۔ کیلا۔ گوشت دنبہ۔ گوندنی۔ کھرنی۔ کہربا۔ کنوچہ۔ کنگھی۔ کدو۔ کیسر۔ فرنجمشک۔ فرفیون۔ عنب الثعلب۔ سعتر
پنجہ مریم۔ تیل۔ ناگرموتھا۔ ناشپاتی۔ موصلی سفید۔ ملائی۔ سرطان نہری۔ حجر الیہود۔ گاجر۔ ناگ کیسر۔ دال مونگ۔ موم۔ مولی۔ ملٹھی۔ ہاتھی سونڈی

**ملینات**

اسبغول۔ املتاس۔ بادرنجبویہ۔ برہمی۔ سپستان۔ امرود۔
ترنجبین۔ شہد۔

**مسہلات**

سقمونیا۔ شیرخشت

**غذائیں**

دودھ۔ مربہ سیب۔ گاجر۔ ادرک۔ نشاستہ گندم۔
گھی میں تر زرد حلوہ۔ مغزیات دلیا۔ مولی۔ گاجر
کدو۔ توری۔ ٹینڈے۔ ماش کی دال۔ مونگرے۔

**پھل**

کیلا۔ امرود۔ ناشپاتی۔ خربوزہ۔ گرما۔